## دادرا بردو بہن

آؤ آؤ چھیلا میں مدھوا پلاؤں

سکھی ری کوئی نینیاں بھرن کیسے جاوے
ٹھاڑو مگ میں وہ ہوری مچاوے۔
سکھی ری۔

## انترہ

ڈگر کو روکے کھڑا ہے کانا۔ بتاؤ کس طرح ہو گا جانا۔
کہیں جا نیکا رستہ نہ پاوے۔
سکھی ری۔
کسی کی چونر پہ رنگ ڈارے۔ کسی کے قمقمے مکھ پہ مارے۔
قصیر پیا اک اک کا سوانگ بناوے۔
سکھی ری کوئی نینیاں بھرن۔

## دادرا دیگر

دیکھو موسے نہ ہوری مچاؤ۔ مانجاؤ جی جاؤ جی جاؤ۔
دیکھو۔

انترہ

تمہارا بھورے ہی بھور آنا۔ ہمارے حق میں برا ہے کانا۔

تم کاہے کو موہے ستاؤ۔ دیکھو موسے۔

جو دیکھ لے گی نند ہماری۔ ہزاروں لاکھوں ہی دیگی گاری۔

سوتی رار کو کاہے جگاؤ۔ دیکھو موسے۔

چلو ہٹو تم نہ ہمسے بولو۔ ہمارے گھونگٹ کا پٹ نہ کھولو۔

قصیر پیا رس مائیں کیوں بس ملاؤ۔

دیکھو موسے نہ ہوری مچاؤ۔

## ہوری بطرز

## دل جانی مرے میری تو نے قدر نہیں جانی

جارے جارے ہمارے دوارے نہ ہوری مچارے۔

مان جاؤ کان جاؤ مجاؤ کان یہاں نہ آؤ کان نہ ستاؤ کان۔

ہوری کھیلوں نہ توسے۔ جارے جارے ہمارے۔

نہ ستا تو بہر خدا مجھے تو نکل ہمارے مکان سے

مجھے خوف ہے یہ قصیر کا وہ کہیگا پھر ملی کان سے

جارے جارے ہمارے دوارے نہ ہوری مچارے۔

## ٹھمری کھماچ

ناچھیرو ناچھیرو دیکھو جانید و جانید و موکو۔
ڈگر چلت کانا جاؤجی نہ روکو ٹوکو۔ نہ چھیرو۔
جاؤجی جاؤجی تم سے ہمسے نہ بولو چھیل۔ چلو ہٹو چھاڈو گیل۔
کاہیکو مچاؤ رنیل۔ قیصر پیا مانو مانویں دونگی گاری توکو۔
ناچھیرو ناچھیرو دیکھو جانید و جانید و موکو۔

## ٹھمری بطرز

چھب دکھلا جا بانکے سانوریا دہیان لگو موہی تو رارے
بسیا بجاکے یا کانا نے من ہر لینو مو رارے۔
قیصر پیا مورے دوارے آکے بجاج گئوایک۔
تان سُنا کے۔ گرگئو موپہ کیسو ٹونا رے یہ دیکھو نند کا چھورا رے۔
بسیا بجاکے یا کانا نے من ہر لینو مو رارے۔

## ہوری دادرا

بھرماری اناری سے نے پچکاری رے۔
نئی ساری ہماری بگار ڈاری رے۔
سکھی ری جاوں تو جاؤں میں کیونکر اپنے گھر۔
پڑے گی ساس ننند کی نظر اگر مجھپر۔
جو پوچھا تیری حالت کہاں ہوئی ابتر۔
تو پیچھا اپنا چھوڑاؤنگی اُسنے کیا کہہ کر۔
سُنکے دیگا قصیر پیا لاکھوں گاری رے۔
بھرماری اناری نے پچکاری رے۔

## ٹھمری بطرز

میں تو آئی ہوں خواجہ تیرے اب کہاں لگائی دیر۔ ی
تیری صو بس بسے اجمیر تری میں چیری اب بیگ خبر لو
اے داتا اجمیری
مت ڈولو گیل ہماری۔ دیکھو دیکھیں گی برجناری۔

میرا چھاڑو پنڈ مراری میں بنتی کرت ہوں تہاری۔
تم ماںجاؤ چلو جاؤ جاؤ بنواری ۔مت ڈولو۔
تو یہاں سے جارے جارے ۔چل چال ذرا دکھلارے
تو ہمسے نہ نین ملارے مان کہارسے ۔ ہم بات گھات سب
جانت توری اناری۔
میں اُن میں کی نہیں ناری ۔جو توسے جوڑوں یاری تو قصیر پیا
سے ہے جاری ۔جانت ہے دنیا ساری نہیں کرنی اپنی تیرے
سنگ میں خواری۔
مت ڈولو گیل ہماری۔

## دادرا

گیا جب سے وہ آنکھوں سے آنکھیں ملا میرا چین گیا میری نیند گئی
کیا اُس بُت نے مجھپر خدا جانے کیا مرا چین گیا میری نیند گئی۔
جُدا جو ہم سے ہمارا وہ یار رہتا ہے۔
مثال برق یہ دل بیقرار رہتا ہے
خفا وہ کسلئے پروردگار رہتا ہے۔
یہی خیال ہمیں بار بار رہتا ہے

گیا جب سے وہ آنکھوں سے آنکھیں ملا مرا چین گیا مری نیند گئی

جدائی اس کی بھی دیکھو تو کس بلا کی ہے۔
کہ میں اکیلا ہوں اور ذات اک خدا کی ہے
نظر جو میری طرف قہر کی جفا کی ہے۔
خبر نہیں کہ خطا ہمنے اسکی کیا کی ہے
گیا جب سے وہ آنکھوں سے آنکھیں ملا مرا چین گیا مری نیند گئی

عیاں ہر ایک ادا سے ملال ہوتا ہے۔
قضیہ اسکو تراکب خیال ہوتا ہے
خیال وصل بھی لانا محال ہوتا ہے۔
الٰہی دیکھئے کیونکر وصال ہوتا ہے
گیا جب سے وہ آنکھوں سے آنکھیں ملا مرا چین گیا مری نیند گئی

## ہوری بطرز

بجریوں کی کاٹ سے کٹاری موری ماری

کنہیا نے کیسی یہ ہوری مچائی۔ پنیاں بھرن نہیں جانید ے پنگھٹ وہ نٹکھٹ کرت لڑائی۔ پچکاری بھر ماری۔ نئی ساری رنگ ڈاری۔

کسی کو رنگ سے بوری کسی کو جھکجھوری۔
دُہائی برج میں دیتی پھریں ہیں یہ گوری۔
نرالے رنگ کی ہولی کنہائی کی دیکھی
کہ چولی مسکی ہوئی ہر لگائی کی دیکھی۔
قصیر پیا کی دیکھو ڈھیٹھائی۔
پنیاں بھرن نہیں جانے دے پنگھٹ وہ نٹکھٹ کرت لڑائی۔
کنہیا نے۔

## داورا

گر بیّاں نہ ڈاروسیّاں چھاڈو بتیاں لاگوں پیاں۔
اتنی ارج موری مان۔ تم مانو موری بتیاں اوئی موئی دو کھت ہیں
چھتیاں۔ گربیّاں۔
گیل گیل موری مت آرے۔ چل چل پیا نسے قصیر پیارے
ہٹو ہٹو جاؤ۔ باتیں نہ بناؤ۔ مونہہ نہ دکھاؤ۔ مو سے نہ سہاو۔
سارِے گا ما پا دھا نی سا۔ سا نی دھا پا ما گا رِے سا

•✢•

## بھیرویں بطرز

ہمسے بھیے دلگیر سکھی ری

کیسے بہرن جاؤں نیر دئی ری۔

جا نے ہی ندے پنگھٹ ٹٹ نٹکھٹ بیچ ڈگر موہے گھیر لئی ری

کیسے بہرن۔

برجوری موری سر کی گگریا۔ کرسے جھٹک کوری پھور دئی ری۔

کیسے بہرن۔

بن بولت کھولت پٹ گھونگٹ۔ یہ بھی بھلا کوئی بات بھئی ری۔

کیسے بہرن۔

قیصر پیا کوئی سمجھائے۔ بنتی کرت ہیں تو ہار گئی ری۔

کیسے بہرن۔

## دادرا بطرز

کیسی تونے دہوم مچائی رے بشمبر بابو

کیسے نٹکھٹ نردئی سے پروری پالا۔

آوت جات نت گھیرت چھیرت۔ برجو نہ مانے کاہو بدہ نہ نند کو لالا

کیسے ٹھکٹ نردئی۔
پوری میں ٹھاڈو نین ملاوے سین چلاوے اور بولاوے کرے
وے وے چھالا۔
کیسے ٹھکٹ نردئی۔
قیصر پیا کے گن اور سکھی ری سن۔ انگ لپٹاوے بھیو مرے
جیا کا جنجالا۔ کیسے ٹھکٹ نردئی سے پروری پالا۔

## دادرا

سکھی ری ایسے کی کیا پرتیت۔
جو جانے نا پریت کی ریت۔
ہمسے چھپ چھپ کے جات سوتن گھر پوچھو تو سوہیں کھات۔
جھوٹ بولن سے ڈرے نہ ٹھکٹ بہتر سے سمجھات۔
سکھی ری جانے نا پریت کی بات۔
بھور ہی بھور آوت ہے مرے ڈولت ہے دن رات۔
قیصر پیا ایسو ہرجائی نت نت ات ات جات۔
سکھی ری جانے نا پریت کی بات۔

## ہوری بطرز

ارے اری آج شنکر دھوم مچائی

سکھی ری کانا کیسی کرت برجوری۔
مورا کر پکر دیکھو بیچ ڈگر موری موری کلائی گوری گوری۔
کانا کیسی۔
دوڑ جھپٹ جھٹ پٹ نٹ کھٹ نے۔ نئی رنگ سے چونریا بوری۔
کس موہنہ سے جاؤں سکھی اپنے گھر۔ اک تو ساس نندیا دورنیا
کا ڈر۔ دوجے قصیر پیا کو بڑو کٹھکوری۔ وہ پوچھے گا کونے
رنگوری۔
کانا کیسی کرت برجوری۔

## ہوری بطرز داور اسٹن

صدا اے باری باری کیوں کرتا آہ وزاری

مت مارے رے پچکاری۔ تو بجارے گردھاری۔
بگڑے گی نئی رے ساری۔ یہ رنگت دیکھ ہماری۔
دیں گی ساس نندیا گاری۔ میں بھرن جاؤں نیر سب مجھے جانیدے

قصیر موری کا ہے کرے تو خواری۔
تو مانجار سے گردہاری۔

## رسیا بطرز

## مار کیوں نہ ڈاری موسے رسیا

اُنھیں سے جوروتم یاری مورے رسیا۔
جا کے گھر رین گجاری مورے رسیا۔
انھیں سے۔
دیکھو موسے بھورسے بھور نہ ستاؤ۔ ہٹو نہیں دونگی تو ہے گاری
مورے رسیا۔ اُنھیں سے۔
قصیر پیا مورا پنڈ کہیں چھاڑو۔ تم جیتے ہم ہاری مورے رسیا
انھیں سے جوروتم یاری مورے رسیا

## دیگر رسیا

چلو جاؤ مورے پاس نہ آؤ رسیا۔ چلو جاؤ۔
جا سنگ رسیا رین گنوائی۔ واہی کو چھتیاں لگاؤ رسیا۔
چلو جاؤ۔

جانت ہیں ہم تمری گھتیاں ۔ ہٹو مورا جیا نہ جرا اور سیا۔
چلو جاؤ۔
قصیر پیا تو ہے لاج نہ آوت ۔ جھوٹی جھوٹی سوہیں کا ہے
کھاؤ رسیا ۔ چلو جاؤ

## دادرا لطرز

### کانٹا لاگو رے دیوریا موپہ سنگ چلا نہیں جائے

لیجاوت ہے دیوریا موکو تو کت اپنے سنگ
دیکھیں گے سب نر اور ناری ۔ گئی ہے تیری مت کیوں ماری
کیا اٹھی تجھے ترنگ ۔ موکو تو کت اپنے سنگ۔
گیل گیل توری مت ڈولے ۔ چل ہٹ اپنی ڈگر پر ہولے
تو نے پی لئی ہے کیا بھنگ ۔ موکو تو کت اپنے سنگ۔
ساس نندیا دورنیا ساری ۔ سن کے موری توری یاری ۔ رہجانگی
دنگ ۔ موکو تو کت اپنے سنگ۔
جا جا کے یہ لوگ لگائی ۔ کر سنگے دیکھ لگایا بجھائی۔
ہوگی قصیر پیا سے جنگ ۔ موکو تو کت اپنے سنگ۔

# خمسہ رسیا بطرز وادرا

کہاں کو جاتے ہو اٹھ کر ذرا سُنو رسیا۔
ٹھہرو ٹھہرو تو سہی میری جان ٹھہرو رسیا
یہ اضطرابی کہاں کی ہے کہہ تو دو رسیا۔
خدا کے واسطے ٹھیرو ذرا رہو رسیا
ہمارے دلکو چرا کے کہاں چلے رسیا
زبان کی ہمیں کیوں تیزیاں دکھاتے ہو۔
ہمیں خبر ہے کہ اوروں کے آئی جاتے ہو
یقین کسکو ہے قسمو نپہ قسمیں کھاتے ہو۔
ہمارے سامنے باتیں عبث بناتے ہو
ہوئے ہو کسپہ بتاؤ تو مہرباں رسیا
یہ باتیں ہمسے بناؤ نہ بس چلو جاؤ
خماری آنکھیں دکھاؤ نہ بس چلو جاؤ
یہ بے پرو نکی اُڑاؤ نہ بس چلو جاؤ۔
ادھر کو آنکھ ملاؤ نہ بس چلو جاؤ
وہیں کو جاؤ رہے رات بھر جہاں رسیا

وہ بات کونسی ہے جو کہ بچپدار نہیں
عجیب دل ہے کہ جسکو ذرا قرار نہیں
قصور آپ کہیں گو ہزار بار نہیں
تمہاری بات کا کچھ ہمکو اعتبار نہیں
نکالو سامنے میرے نہ تم زباں رسیا

## دیگر

عجب طرح کی تمہاری ہے دوستی رسیا
عدو سے یاری تو ہمسے دشمنی رسیا
ہماری تمسے نبھے گی نہ اب کبھی رسیا
تمہاری رسم محبت ہی دیکھلی رسیّا
پرے ہٹو نہ کرو ہمسے دل لگی رسیا
نہ چھیڑو ہمکو رہو ہمسے دور ہی رسیا
خدا کے واسطے بنجاؤ آدمی رسیا
تمہاری دیکھ کے صورت بناوٹی رسیا
نکل ہی جاتی ہے مونہہ سے بری بھلی رسیا
تمہاری ساری محبّت ہے ظاہری رسیا

بناو باتیں نہ تم ہم سے جاو بھی رسیا
نرالی تم ہی تو کرتے ہو عاشقی رسیا
نہ لینا بھول کے بھی دو دن کی کبھی رسیا
وگرنہ ہونے لگے گی کھلی کھلی رسیا
تم اپنی گوں کے غرض کے ہو مطلبی رسیا
تمھاری دیکھی طبیعت عجیب ہی رسیا
بڑے غضب کی ہے بچپن چلبلی رسیا
بدلتی رہتی ہے رنگت گھڑی گھڑی رسیا
کبھی ہے حور بغل میں کبھی پری رسیا
قصیر تم تو ہو ہرجائی واقعی رسیا

## دیگر رسیا بطرز

میں کون کون دیس جاوں باپ لگو دیا
میں کیسے پنیاں بھرن جاوں ۔ جانے نہ دے رسیا
ٹھاڈو ری رہت نت مورے ری دوارے ۔ ٹارو ری نہ کاہو پدہ
دیکھو ڑے رسیا قصیر پیا کی دیکھو ڈیٹھائی ۔ نیناں ری ہلا کے مورا
من ہرے رسیا ۔ میں کیسے پنیاں بھرن ۔

## دیگر رسیا

تمہاری قسموں کا کیونکر یقیں کریں رسیا
یقین آئے گا ہرگز نہیں نہیں رسیا
تمہیں کہو کہ گئے تھے نہیں کہیں رسیا
رہے تھے رات جہاں جاؤ تم وہیں رسیا
ملے ہیں ہائے ستانیکو کیا ہمیں رسیا

غضب ہے سوتے ہوئے فتنوںکو جگاتے ہو
نرالی چالوں سے ہستی مری مٹاتی ہو
بولا کے پاس رقیبوں کو تم بٹھاتے ہو
مثال شمع مجھے بزم میں جلاتے ہو
وہ ایسی کونسی تمنے خطائیں کیں رسیا

ہر ایک بات پہ پایا ہے تم کو بیر قصیر
تمہیں نہ سمجھے تھے اسد رجہ ہوشیار قصیر
غضب ہے مجکو سمجھتے ہو اب حقیر قصیر
یہ کس کی زلف دوتا میں ہوئے اسیر قصیر
کہ تم تو نکلے مرے مار آستیں رسیا

# میرا چین گیا میری نیند گئی

ہوا جب سے جدا مجھ سے میرا صنم میرا چین گیا میری نیند گئی۔
نہیں صبر ہے دل کو خدا کی قسم میرا چین گیا میری نیند گئی۔
غمِ فراق کا صدمہ اُٹھائے بیٹھے ہیں۔
جگر پہ تیر محبت کا کھائے بیٹھے ہیں۔
نہ پوچھو ہم سے کہ کس کے ستائے بیٹھے ہیں۔
کلیجہ ہاتوں سے اپنا دبائے بیٹھے ہیں
ہوا جب سے جدا مجھسے میرا صنم میرا چین گیا میری نیند گئی۔
جدائی اُسکی ہوئی میری جان کی لیوا
غمِ فراق سے دشوار ہو گیا جینا
قمیصر دیکھئے کس طرح اُس سے ہو ملنا
نظر ہی آتا نہیں کوئی راستہ ایسا
ہوا جب سے جدا مجھسے میرا صنم میرا چین گیا میری نیند گئی۔

## ملار سورداسی بطرز

### گرجت آئے ہو بادرات ہی سکھ پایو

برسن کو آئے ری ماں بادر۔
بولن لاگے مُرلا دادر۔ برسن کو۔
بجری چمکت مینہا برست۔ قصیر پیا بن جیہ راترست۔
رس بھیجے موری چادر۔ برسن کو آئے ری۔

## ہوری

برجوری دیکھوری گوری چونر موری رنگ سے بوری نیٹ اناری
کان۔ مورے بھر پچکاری ماری ساری ساری رے رنگ ڈاری
برجوری۔
ایسا نٹکھٹ دیکھا نہ سُناری۔ جیسا ہے یہ قصیر پیارے بھورے
ہی آئے سوتی کو جگائے۔ سنگ لیجائے ہوری لوچائے۔
مانے نہ کہنا یہ کانا دیکھو کیسا ہے دیوانا۔ بطرز سرگم۔
برجوری دیکھوری۔

## ہوری بطرز غزل

نت آکے دوارے ہمارے کان کیسی ہوری کی دہوم مچاوت ہے
کاہو سونے نہ دے سکھ وہو نے نہ دے وہ تو بھورے ہی آن جگاوت ہے
عبیر گلال ملت مکھ کاہو کاہو کو انگ لپٹاوت ہے۔
رنگ سرنگ سے سب سکھین کو بیچ ڈگر انہواوت ہے۔
نت آکے دوارے۔
لے ملے کے تال مرزنگ دہول دف ناچت کووت گاوت ہے
کہا چھاواکی ایری سکھی وہ تو ایک ایک کو ناچ نچاوت ہے۔
نت آکے دوارے۔
قیصر پیا بند ابن گلین اودہم کیسو اٹھاوت ہے۔
اگ لگوا یسے پھاگ کھیلن کو سب کی لاج گنواوت ہے۔
نت آکے دوارے۔

## ہوری دادرا بطرز

نہ چھیڑو سیاں بالی عمر لرکیاں
نا بورو دیکھو رنگ سے ہماری نئی ساری۔

چلو جاؤ جی جاؤ جی بنواری۔ نا بورو۔

ساس نندیا دورنیاں جیٹھیاں دیکھیں گی دیوینگی گاری۔ نا بورو۔

بھور سے ہی بھور نہ تم ہوری مچاؤ کانا۔ راہ لو اپنی ذرا چال دکھاؤ کانا

ہمسے اسطرح کی باتیں نہ بناؤ کانا۔ سنبھلو سنبھلو تو سہی ہوش میں آؤ کانا

قصیر پیا میں توسے ہاری۔

نہ بورو سیاں۔

## دیگر دادرا بطرز ایضاً

نندیا نے کیسو ستایا گوری۔

انترہ

پیا سے ملن کو جانے نہیں دیوے۔ نت اٹھ رار کرت دیکھو ری

نندیا نے۔

قصیر پیا بن بالا جوبن مورا گھری گھری چھن یوں ہی گوری

نندیا نے۔

---

## دادرا لطرز

سانوریا نے مارا رے نجر بھر کے

کنہیا نے مارا رے بریا بجا کے۔

انترہ

بندرابن کی کُنج گلن میں رے کوئی سکھی کیا کرے جا کے

کنہیا نے مارا رے۔

قصیر پیا مورا من ہر لینو۔ ایک ہی تان سُنا کے۔

کنہیا نے مارا رے۔



انترہ

پیا سے ملن کو جانے نہیں دیوے۔ نت اُٹھ رار کرت دیکھو

رہی۔ ننریا نے۔

قصیر پیا بن بالا جوبن مورا گھری گھری ملچھن یوں ہی گنوری۔

نندیا نے۔

بطرز دادرا

ہٹو چھوؤ نہ جوبنا کو میرے یہاں سے چلے جاؤ نا

دیکھو چھیر و نہ موکو میں جانوں ہوں تو کو۔

چلو ہٹو جاؤ نا ہٹو چلو جاؤ نا۔

جا رے جا رے قیصر تو تو بڑا ہے شریر۔ تو رے یہ چھلبل

میں جانوں چل چل چل۔

دیکھو چھیر و نہ موکو میں جانوں ہوں تو کو۔

چلو ہٹو جاؤ نا۔

ملار

بدریا برسن کو آئیں آج

بادروا کارے چھائے آج۔

انترہ

دادرا مور چکور کو کلا بن میں شور مچائے آج۔

اے بدروا۔

پوَن چلت سَن سَن قیصر پیا بن بکل کل کل۔ مو ہے اِک

پل کل نہیں آئے آج ۔

بادروا۔

## دادرا

کاہے رُوکے ڈگریا ہماری رے ۔

دھری سر پہ گگریا بھاری رے ۔

کاہے روکے ۔

## انترہ

جانے دو موکو دیکھو نہ مُڑ کو ۔ نہیں لونگی کھبریا تہاری رے ۔

کاہے روکے

انکھیں ہیں موری ۔ قصیر سیا توری ۔ نہیں لگت صورتیا

پیاری رے ۔ کاہے ۔

## ملار دادرا

بدریا چھائے رہیں چھوں اور ۔

دادر مور چکور کوکلا ۔ بن میں کر رہے ہے شور ۔ بدریا ۔

بجری چمکت بادر گرجت ۔ لرجت ہے جیا مور ۔ بدریا ۔

رم جھم رم جھم میہا برست اور پون چلت جھکجھور۔ بدریا۔
قیصر پیا بر کھا میں سجنی۔ کہوں گئے اکیلی کو چھور۔ بدریا۔

## ہولی لطرز

بدیسی سیّاں د نوا بہت گئے بیت
شام گوری نگوا میں کھیلت پھاگ۔
باجت تال مرد نگ ڈھول دف۔ گاوت ہوری راگ۔
گوری نگوا میں کھیلت پھاگ۔
دن کیوں کھووت کہا پری سووت۔ چل اٹھ بیٹھ ری جاگ
گوری نگوا میں کھیلت پھاگ۔
عبیر گلال کے بادر چھائے۔ رنگ کی رہی جھر لاگ۔
گوری نگوا میں کھیلت پھاگ
قیصر پیا واسے ہوری کھیلن کو۔ من میرے انوراگ
گوری نگوا میں کھیلت پھاگ۔

## دادرا کھیمٹر میں

مائی ماسے نا کنہائی موسے کرت ڈھٹھائی۔

بات چلت موری پکڑ کلائی ساری چڑیاں کرکائیں اورانگیا کھسکائی
مائی ماسے نے نہ کنہائی موسے۔
تھیپپیا واکی بان پڑی رہے نگھہ آج لوگنوائی۔نت لرت لرائی۔
ماسے نا کنہائی موسے۔کرت ڈھٹھائی۔
موسے کرت ڈھٹھائی۔

## ٹھمری بطرز

دیکھو مائی شام سرت اب آوے
دیکھو مائی جھک جھک بادر چھائے۔
داور مور پپیہا بولت کوئل سبد سنائے۔
دیکھو مائی جھک جھک۔
رم جھم رم جھم مینہا برست دامنی دمک ڈرپائے۔
دیکھو مائی جھک جھک۔
کل نہ پرت گھری پل چھین اُن بن لندن مدن ستائے۔
دیکھو مائی جھک جھک
نا جانوں کن بیا برمائے ہم برہن ترسائے۔
دیکھو مائی جھک جھک

وقصیر سپاسکھی رت برکھا میں پتیاں لکھیں نہ آئے
دیکھو مائی جھک جھک

## بھجن دادرا

یہ دُکھڑا ہمسے سہو ہی نجائے۔
ترشنا نت اُٹھ جیا للچائے۔
کام کرودہ مدہ موہ لوبہ۔ مت سرتا رہی ستائے۔
یہ دُکھڑا۔
بشئے بھوگ بسرت نہیں نِس دن۔ بہت رہے سمجھائے
یہ دُکھڑا۔
قصیر سپا سنگ سکے بن۔ سُکھہ کب درس دکھائے۔
یہ دُکھڑا۔

## ہوری

کان کی دیکھوری برجوری۔ کوری مٹکیا پھوری۔

انترہ

پنیاں بھرن کو جانے نہیں دیوے۔ مگہ میں مچاوت ہوری۔

کان کی۔
کاہو کے مکھ سے گلال ملوری۔ کاہو پکر جھکجھوری۔
کان کی۔
کاہو کی چونر رنگ سے بورسے۔ کاہو مارت گلچوری۔
کان کی۔
پھاگ کھیل کے یا کانا نے۔ بور ویں سب گوری۔
کان کی۔
قصیر پیا کے ہوری کھیلن کو۔ آگ لگو چالوری۔
کان کی دیکھوری برجوری۔

## دیگر

کانا نے کیسی کینی ڈھیٹھائی۔ ڈگر چلت ہوری مچائی۔
کانا نے۔
بھر پچکاری مورے سن مکھ ماری۔ بھورسے ہی بھور اٹھوائی۔
کانا نے۔
عبیر گلال ملو مورے مکھ سے۔ اور انگ سے لپٹائی۔
کانا نے۔

بیچ بزجبناری ساری نپٹ اناری - لاج گنوائی موری مائی -
کانا سے نے -
ایک تو موری موری زم کلائی - دوجے چولی مسکانی -
کانا سے نے -
کان سنا تھا جو انکھین دیکھا - قیصر بر وہر جائی -
کانا سے نے کیسی کینی ڈھٹھائی -

دادرا

لاگی رے کیسی نینوں کی کٹریا -
چین پرت نہیں لندن بلچین - ترپ ترپ نت جاگی رے
کیسی نینوں کی کٹریا -
قیصر پیا واکی ترچھی نجریا - جن لاگی کہو واگی رے -
کیسی نینوں کی کٹریا -

دادرا

آنے جانیکی دم کے خبر ہی نہیں -
پڑا ہوا ہے وہ آنکھوں نیہ پردۂ غفلت بہ بری بھلی نظر آئی نہ اپنی کچھ حالت
مرنے جینے پر اپنے نظر ہی نہیں -

بشر ہے کیسا ظلوم وجہول تو دیکھو + کبھی نہ یاد خدا کی یہ بھول تو دیکھو
اسے کچھ بھی تو خوف وخطر ہی نہیں

خبر کسی کو نہ دنیا کی ہے نہ عقبیٰ کی + پڑی ہوئی ہے جسے دیکھا اسکو اپنی ہی
کوئی حنا لی طمع سے بشر ہی نہیں

لکھا ہوا ہے قصیر آپکی یہ قسمت میں + کہ بعد مرگ وہاں ہو قیام جنت میں
جہاں غیر کا ہو گا گذر ہی نہیں -

## دیگر

کوئی دنیا میں ایسا بشر ہی نہیں
جسکی پڑتی ہو تم پہ نظر ہی نہیں
جوانی چڑھتی ہوئی ہے ابھار کے دن ہیں -
ابھرتا آتا ہے جوبن نکھار کے دن ہیں
شباب جوش پہ ہے کیا بہار کے دن ہیں
بناؤ کرنے کی راتیں سنگار کے دن ہیں
کہیں لمتا تو رشک قمر ہی نہیں
نشہ میں مست جوانی کی ہے یہ عالم ہے
بلا سے زلف پریشان ہے تو کیا غم ہے

یہ سادگی ہے بناوٹ سے کچھ نہ محرم ہے
جفا کا ذکر ستم کا خیال بھی کم ہے
ابھی ہوش کی اپنے خبر ہی نہیں

چھری سی لئے ہوئے ہر دم ادا نکلتی ہے
نظر کی تیغ سر بزم کھنچکے چلتی ہے
حنا بہانیکو خوں ہاتھ میں مچلتی ہے
ستم کے سانچے میں شمشیر ناز ڈھلتی ہے
اُسے روز جزا کا خطر ہی نہیں

عجیب شکل کا دیکھا وہ رشک ماہ منیر
کہ جسکا ثانی جہاں میں نہ نکلا کوئی قصیر
بھویں کمان ادھر ہیں اُدھر ہیں پلکیں تیر
غرض جہان میں اُسکا نہیں ہے کوئی نظیر
نظر آئی کسی کو کمر ہی نہیں

دادرا

کہیں دم دیکے ہمکو نہ جایا کرو
ہمیں دم بدم پہ دم میں نہ لایا کرو

ہماری جھوٹی قسم کیوں قصیر کھاتے ہو۔
ہمیں خبر ہے جہاں رات دن گنواتے ہو
انھیں کے جاؤ جہاں روز آتے جاتے ہو۔
علی الصباح ہمیں آکے کیوں ستاتے ہو
ہٹو جاؤ نہ تم مونھ دکھایا کرو۔

قصیر تیری تو ہرجائی پن کی عادت ہے
لگی ہوئی ترے پیچھے بہت بری لت ہے
تجھے تو اپنے ہی مطلب غرض کی الفت ہے
ہمیں تو ایسے ہی لوگوں سے خاص نفرت ہے
بھلے مانس ہو تو یہاں نہ آیا کرو

## دادرا

بری صحبت میں احباب نہ بیٹھا کرو
اپنی نیکی بدی کو تو سوچا کرو۔

برے جو ہوتے ہیں اُن سے برائی ہوتی ہے
بھلے ہی لوگوں سے آخر بھلائی ہوتی ہے
جب آدمی سے یہاں خود نمائی ہوتی ہے

اُسی کی دیکھتے ہیں جگ ہنسائی ہوتی ہے۔
ایسے ویسے کو موہنہ نہ لگایا کرو۔
بُری صحبت میں۔

جو چاہو دُنیا میں ہو نام آوری اپنی۔
بدی جو تم سے کرے اُس سے تم کرو نیکی۔
سلوک کرنا کسی سے یہ ہے بڑی خوبی۔
کہ ایسی باتوں سے ہوتا بھی خدا راضی۔
مگر اُسکا کہیں تم نہ چرچا کرو۔
بُری صحبت میں۔

زمانہ حال کی رنگت عجیب دیکھتے ہیں۔
کہ جو امیر تھے اُن کو غریب دیکھتے ہیں۔
نصیب اپنا تو اب یہ نصیب دیکھتے ہیں۔
کہ اک کی دوستی میں سو رقیب دیکھتے ہیں۔
اب خدا جانے کیا ہوگا دیکھا کرو۔
بُری صحبت میں۔

## ہوری ایطرز

موپہ بار اجوری رنگ ڈارو

دیکھوری دیکھو کانا کی برجوری گوری۔
بیچ ڈگر مورا کر پکر کر۔ نرم کلائی موری موری۔ دیکھو۔
چھین جھپٹ موری سرکی گگریا پھوڑ دئی لوری گوری۔
رنگ سرنگ کی پچکاری بھر ماری بھیج گئی ساری ساری۔
ہماری قصیر پیا سے نا کھیلو ہوری تم یہاں سے چلوری چلوری۔
دیکھو کانا کی برجوری گوری۔

## غزل

بڑہی ہوئی ہے ہر اک کی اُمنگ ہولی میں۔
شراب اُڑتی ہے چھنتی ہے بھنگ ہولی میں۔
انوکھا دیکھا کنھیا کا رنگ ہولی میں۔
لئے پھرے ہے وہ سکھیوں کو سنگ ہولی میں۔
ہوا یہ بھیگ کے چولی کا رنگ ہولی میں۔

کسی کی ڈھیلی کسی کی ہے تنگ ہولی میں۔
کسی کی بیاں مروڑے کسی کے چوے گال
ہر اک سے کرتا پھرے ہے وہ جنگ ہولی میں۔
کسی کے ملتا ہے مکھ پر گلال اور عبیر۔
کسی پہ ڈالے ہے ہنس ہنس کے رنگ ہولی میں۔
نچا رہا ہے ہر اک کو طرح طرح کا ناچ۔
بجا رہا ہے دف و ڈھول چنگ ہولی میں۔
ہر اک بنا ہوا پھرتا ہے آج متوالا۔
بڑھی ہوئی ہے نشہ کی ترنگ ہولی میں۔
عجیب رنگ کی دیکھی قیصر کی صورت۔
کہ جس نے دیکھی ہوا ہے وہ دنگ ہولی میں۔

## ٹھمری بطرز

نردئی سے پیت دی نہ کرو گھر جاؤ للا جو بھئی سو بھئی
چلو جاؤ چھیل انھیں کے گیل جنکے تم سنگری رین رہے۔

انترہ

تورہی سانوری صورت نہیں نیکی لگت۔ اب کاہیکو اتنی ہنتی کرت

وقصیر پیا مورا جیرا جرت جاون سے شام تم میت بھئے۔

چلو جاؤ جھیل اُنھیں کے گیل۔

## دادرا بطرز

جاؤ جاؤ سیاں میں تو ناہیں بولوں تو سے

چلو ہٹو جاؤ بالم جیا نہ جراؤ۔ جیا نہ جراؤ مورا جیا نہ جراؤ۔

انترہ

ہسوں بہانا کر جاؤ سوتن گھر۔ اور بھیر موری تم جھوٹی جھوٹی سوہیں کھاؤ

چلو ہٹو جاؤ بالم

قصیر پیا مورے دہورے مت آؤ۔ پرے ہٹو جاؤ نہ مو سے نکھہ نہ دکھاؤ۔

چلو ہٹو جاؤ بالم جیا نہ جراؤ

## دیگر بطرز ایضاً

دیکھو دیکھو سیتیاں موری چھوؤ ناہیں چھتیاں۔ چھوؤ ناہیں چھتیاں موری چھوؤ ناہیں چھتیاں۔

انترہ

قصیر پیا تم انھیں سے کے جاؤ جن سنگ گنواؤ پسند ن دن رتیاں۔
دیکھو دیکھو سیتاں۔

## دادرا

تری یاری میں دشمن زمانہ ہوا
ہوئے ہیں اپنے پرائے تمام دشمن جان
رہا نہ حال دل زار کا کوئی پرساں
اک جلاپا یہ دل کا لگانا ہوا
تری یاری میں۔
پھنسا ہے طائر دل جب سے دام الفت میں
بری طرح سے گرفتار ہے مصیبت میں
بڑی مشکل قصیر اب چھوڑانا ہوا
تری یاری میں۔

## ہوری سورٹھہ

بطرز۔ چل ہٹ نند کے للا گردہاری۔ موری بنگری مُرک گئی رے

چل ہٹ ہٹ نٹکھٹ بنواری۔ موری چنری بجھودئی رے

انترہ

بھر پچکاری ماری آن اچانک بنگیا کیا انجھول۔ قیصیر پیا توہے لاج نہ او

بیچ سارے لوگن میں پت کھودئی رے۔ موری چنری بجھودئی رے

## ہوری دادرا

کنوے پانی نہ جانا نجر لاگی

دیکھو کانا نے مورے سنگ کیسی کینی۔ نئی رنگ سے چنر باگا ر دینی۔

دیکھو۔

انترہ

بھورے ہی بھور آن اچانک ڈگر میں کان۔ نے لیکے کینج نیچ دی

موسے ساری سان۔

گوری کر سے جھٹک کے مٹک چھینی

باتاں ایسی ہوری سے کانا کی ہیں قیصیر۔ جانیدیا نہ گھر کو نہ بھر نے دیا

سے ہے نیر۔

اور لاکھن لگائی میں پت لینی۔ دیکھو

## ہوری بطرز ایضاً

اپنے ٹکھٹہ سے کیسے کوئی کھیلے ہوری۔ برجوری مروری موری بیاں لوری

انترہ

چھیڑت ہے آت جات ہمیں جان جان کر بل چھل پہ گوری دیکھو رنا وان کا ن کے
کچھو وکھیت نہ اپنی پرائی گوری۔ اپنے ٹکھٹہ سے
کاہو پہ رنگ ڈارے کے چونر بگاردی۔ کاہو کی کھینچ تان کے سب انگیا پھاردی
بیچ کیپنچ میں کاہو لت پت کنوری۔ اپنے ٹکھٹہ سے
جمنا کے تیر ٹھاڈو ہے اِت اُت لگائی بھیر۔ بھرنے کو نیر جاؤں تو بھرنے نہ دیت بیر
بڑے نپٹ اناری سے پالا پروری۔ اپنے ٹکھٹہ سے۔
ہوری کھیلا کے کان کنو کہاں یان بند
چھوڑیگا تو قصیر سے چھوڑیگا یوں ہی چھند
یہاں بسو وہی چھاڑو کہوں اور چلوری
اپنے ٹکھٹہ سے کوئی کھیلے ہوری۔

## ہوری دادرا بطرز

پیا سونے دے مسکو نکرموسی بات صبح ہونیکو آئی جگی ساری رات
نہ کھیلوں نہ کھیلونگی میں تو سے پھاگ ٭ چلا جارے اناری تو نگری سے بھاگ

انترہ

نت نت دوارے مورے آوت گاوت ۔ کاہو اور کو جاکے تو دیجو یہ راگ
نہ کھیلوں نہ کھیلونگی ۔
جاؤ نہ کانات مت آنا ۔ نہیں توری اُتارونگی پاگ ۔ نہ کھیلوں نہ کھیلونگی
قصیبہ پیا پت لیت ہماری ۔ ایسے پھاگ کھیلن کو لگو تورے اگ ۔
نہ کھیلوں نہ کھیلونگی ہیں تو سے پھاگ

## دیگر دادرا

دیکھو مانو جی مانو جی جاو جی کان ۔ نئی ساری ہماری تو رنگ سے نہ سان
دیکھو مانو جی مانو جی ۔

انترہ

بھورے ہی آوت ہوری مچاوت ٭ نہیں نیکی لگت ہے ہمیں توری بان
دیکھو مانو جی مانو جی ۔

چل چل ہٹ ہٹ چھاڑ پنگھٹ بٹ ۔ موسے جانیدے جانیدے کہنا تومان
دیکھو مانوجی مانوجی ۔

جو تم چاہت سو ہم جانت ۔ ناداں ۔ موہے انجان نہ جان ۔ دیکھو مانوجی مانوجی
قصیر پیا توری پت لے لونگی ۔ نہ دونگی نہ دونگی جوبن ہی کو دان ۔
دیکھو مانوجی مانوجی جاؤ جی کان ۔

ہوری بطرز ۔ چھب دکھلا جا بانکے سانوریا دھیان لگو موہے تورا رے
ہوری کھیل سکے یا کانا نے کیا گت کینی موری رے ۔

انترہ

رنیٹ اناری پچکاری بھرماری ۔ چنری بھجو دئی ساری رے ۔ قصیر پیا پیچ ڈگر ڈگر
سگری بنگری توری رے ۔ ہوری کھیل کر یا کانا نے کیا گت کینی موری رے

## دیگر بطرز ایضاً

پھاگ کھیلن کو وا کانا سے جیا چاہت ہے مورا رے ۔

انترہ

ہے بلوان کان کیسو دیکھوں ۔ کیسے سب سکھین بورا رے ۔
قصیر پیا انکھین نہیں دیکھا ۔ ہے کارا یا گورا رے ۔

پھاگ کھیلن کو واکا نا سے جیا چاہت ہے مورا رے۔

هوری جھنجھوٹی۔ نندگام جن جاوری گوری لے گلال مکھ میرے ملوری

آج کان سنگ کھیلوری ہوری۔ برجوری واکی دیکھو چلوری۔

انترہ

پنیاں بھرن کاہو جانے نہ دیوے۔ سب سکھین کو روکے کھروری۔
قصیر پیا سے۔ ابکے پھاگن ہیں۔ لروری لرائی پت رہو نا رہوری۔
آج کان سنگ کھیلوری ہوری۔

## دیگر بطرز ایضاً

پنیاں بھرن جن جاوری گوری بیچ ڈگر کانا کھیلت ہوری۔

انترہ

کاہو کی چونر رنگ سے بوری۔ کاہو کے مکھ سے گلال ملوری۔ کاہو نے ٹکھٹہ
کرت ٹھٹوری۔ کاہو پکر مارت گلچوری۔ پنیاں بھرن جن جاوری گوری۔
کر برجوری موری بیاں مروری چھین جھپٹ مٹکی گوری پھوری۔ قصیر پیا دیکھو
و بٹھہ بوری۔ کاہو بدہ ٹا رہی نہ ٹروری۔ پنیاں بھرن جن جاوری گوری۔
بیچ ڈگر کانا کھیلت ہوری۔

# ہوری بطرز

خواجہ پیا پیارو سُنجریا خواجہ پیارو

موہے پنیاں بہرن نہیں دیت ری۔ تیروایری جسبو دہاکان

## انترہ

موسے کھیلن چاہے ہوری۔ برجوری کرت ٹھٹوری

تیروایری جسبو دہاکان

موری رنگ سے بگارے ساری۔ کیسو تکھٹ نپٹ اناری

تیروایری جسبو دہاکان

نت گیل گیل موری ڈوے۔ اور گھونگٹ پٹ میرو کھوے

تیروایری جسبو دہاکان

پت لیت قصیر ہماری۔ نیو ہوری کو بہیو سے کہلاری

تیروایری جسبو دہاکان



# ہوری

نجر کوئی ایسا ہنیں آتا سات
کہ جس سے کہے دل کی بات
ایسے ویسے تو بہت ڈولت ہیں۔ انکی یاری سے جیا گھبرات
نجر کوئی ایسا ہنیں آتا سات
آپ تو جائے سوے سوتن سنگ موہے بہورے ہی آئے جگات
نجر کوئی ایسا ہنیں آتا سات
جب ہم بوجت سانچی سانچی کہدو۔ تو جھوٹی جھوٹی باتیں بنات
نجر کوئی ایسا ہنیں آتا سات
گھڑی گھڑی پلچھن تارے ہی گن گن۔ میں نے ساری گجاری ہے رات
نجر کوئی ایسا ہنیں آتا سات
قصیر پیا مطلب کے گرجی۔ وا کی تہمسا کہی نہیں جات
نجر کوئی۔



# ہوری کھماچ

بطرز

کاہیکو بیاہے بدیس رے لکھی بابل مورے

رنگ سے بگاری کان رے ۔ نئی ساری ہماری

انترہ

نا میں بولی ناہیں چالی ۔ بھر پچکاری ماری رے ۔ نئی ساری ہماری

پنسیان بہرن موہے جانے نہ دیتی ۔ پت لینی بنواری رے ۔ نئی ساری ہماری

پنپٹ اتاری سجھاوت ہاری ۔ ساری ٹھاری برجناری رے ۔ نئی ساری ہماری

کہا مکھ لے گھر جاؤں ری سجنی ۔ کو توجتن بتاری رے ۔ نئی ساری ہماری

ساس نندیا دور نیاں جٹھنیاں ۔ لرینگی موسے ساری رے ۔ نئی ساری ہماری

قیصر پیا دیکھے گا تو دیگا ۔ لاکھن ہی موہے گاری رے ۔ نئی ساری ہماری



## ہوری پیلو بروا

کیسے کھیلے ری ہوری کوئی ایسے کے سنگ

### انترہ

برجوری ہوری نئی چوپڑپر۔ شام سندر گوری ڈر گیو رنگ
کیسے کھیلے ری ہوری کوئی۔
پنیاں بھرن کاہو جانے نہ دیوے۔ اک اک سکھین سنگ کرت ہے جنگ
کیسے کھیلے ری ہوری کوئی۔
ابیر گلال ملت مکھ اوپر۔ ڈارے کے رنگ لپٹاوت انگ
کیسے کھیلے ری ہوری کوئی۔
کھیلت ہولی پکر کر چولی۔ کاہو کی ڈھیلی کینی کاہو کی تنگ
کیسے کھیلے ری ہوری کوئی۔
یا کانا کی ہوری کو رنگ دیکھ۔ ساری برجناری ٹھاری رہ گئیں رنگ
کیسے کھیلے ری ہوری کوئی۔
قصیر پیا سہاگن ہیں لوری۔ پی پی کے بھنگ بھئو باورو نہنگ
کیسے کھیلے ری ہوری کوئی۔

# قطعہ تاریخ

## تاثرِ تازہ خیال از جناب منشی چندی پرشاد صاحب شیدا دہلوی

جس کا شہرہ تھا ایک عالم میں — چھپ گئی ہے وہ دلپذیر کتاب

ہے وہ رنگِ نشاطِ لاثانی — آپ اپنی ہے بے نظیر کتاب

معرفت کا ہے رنگ سر تا پا — دیکھے گر دیدۂ بصیر کتاب

رنگِ مضمون نوائے دلکش ہے — کلکِ مانی کی ہے صریر کتاب

[illegible]ریم کی راہ کا نشان ہے یہ — ہے یہ عرفان کی اک لکیر کتاب

[illegible]نگ کہتے ہیں۔ — گانے والوں کی دستگیر کتاب

طبع کا سال اس کی اے شیدا
تم لکھو نغمۂ قصیر کتاب

۱۹ ۶ ۱۸

شیدا دہلوی

# تقریظ بےنظیر

از نتیجۂ فکر نازش بے مثال بلبل شیریں مقال جناب منشی برجموہن صاحب دتاتریہ المتخلص بہ کیفی دہلوی مدظلہٗ

میں ٹھیک نہیں کہہ سکتا کہ مجھ کو کس کا زیادہ مشکور ہونا چاہیئے مصنف نغمۂ قیصر کا یا مالکان دہلی پرنٹنگ ورکس کا۔ اگر قیصر صاحب یہ گلدستہ تصنیف نہ کرتے تو ہم کیونکر اس غذائے روح سے مستفید ہوتے۔ اور اگر مالکان مطبع اس گوہر بے بہا کو بے پروا اور مستغنی المزاج مصنف کی ردی کی ٹوکری سے اٹھا کر اسے حلیۂ طبع سے مزین نہ کرتے تو کسی کو اس نغمہ کی کانوں کان خبر بھی نہ ہوتی۔ اس لئے اس عقدۂ مشکل کو یہیں چھوڑ کر اب میں ایک بات کہنا چاہتا ہوں۔

اگر میں اپنے معزز دوست حضرت قیصر کی شان میں چند الفاظ لکھوں تو لکھنے کے سوا اور کچھ نہیں ؎

بہر کجا کہ روم وصف دوستاں گویم

برائے یار فروشی دکاں نمے باید

حضرت قیصر جس خاندان کے ایک ممتاز فرد ہیں وہ دارالخلافہ شاہجہان آباد کے چیدہ اور برگزیدہ خاندانوں میں سے ہے۔ ہمیشہ اس میں ایسے اصحاب

پیدا ہوتے رہے ہیں جنکے قلم کا لوہا سبھوں نے مانا۔

تاریخی واقعات کو جانے دیجئے حضرت مشتاق مرحوم کے پاکیزہ کلام کے ساتھ نام نامی دہلی کے بچے بچے کی زبان پر ہے۔ مرزا غالب مرحوم کو جس قدر ناز مشتاق کی استادی پر تھا اس سے ظاہر ہے کہ کس شان کی مشتاق کی شاعری تھی۔ اسی قیمتی کان کے ایک جواہر حضرت قصیر ہیں۔ طبیعت کا چلبلاپن مضمون کی آمد۔ اسلوب کی چستی۔ بیان کی شوخی۔ زبان کی شستگی جن سے آپ کی غزلیں سراپا مرصع ہوتی ہیں۔ آپ کے ہر شعر میں جلوہ گر ہے۔ داغ مرحوم کے بعد یہ شرف آپ ہی کے کلام کو ملا کہ ادہر مشاعرہ میں غزل پڑہی ادہر وہی ہر شخص کی زبان پر ہے۔

اس مجموعہ میں غزلیں نہیں بلکہ ٹھمریاں اور دوسری ہندی چیزیں ہیں۔ علم زبان کے محققوں کے لئے یہ واقعہ واقعی حیرت خیز ہوگا کہ ایک شخص دو مختلف الاصل زبانوں پر یکساں قدرت رکھ سکتا ہے۔ بلکہ اس سے بھی زیادہ یہ کہ کیونکر ایسی دو زبانوں کا اعلیٰ درجہ کا شاعر ہوسکتا ہے۔ سودا کا سوز عشق۔ بہاری کی فضیلت آتش کی عالی خیالی۔ اور گیشو کی رنگیں بیانی اور فصاحت آپ کے یہاں موجود ہے تو میر کا درد۔ غالب کی بلند پروازی۔ ذوق کی فصاحت اور داغ کا چلبلاپن۔ آپ کے مصرع مصرع سے نمایاں ہے۔ واقعی ان کمالات کا اجتماع کیا متقدمین اور کیا متاخرین ہم کسی ایک شاعر میں نہیں پاتے۔ اور آجکل

تو یہ حال ہے کہ ایک زبان میں کمال حاصل کرنا بھی مشکلات سے ہے۔

میں نے اس مجموعہ کو اول سے آخر تک پڑھا اور غور سے پڑھا۔ اس کی قرار
واقعی توصیف میں زبان قلم قاصر ہے۔ اس سے زیادہ کلام کی شیرینی۔ زبان کی
نگینی۔ نکات بندی شاعری کی خوش اسلوبی۔ بیان کی خوبی۔ مضامین کا
اچھوتا پن۔ بول چال کا سہانا چلبلاپن۔ آپ آج کل کہیں نہ پائیں گے۔ کاویہ کے
النکاروں سے ہر پارۂ نظم مرصع ہے۔ اسپر خوبی یہ کہ الفاظ کی ثقالت مذاق سخن
پر کہیں بار ڈالتی ہے نہ مضمون بندی کی دقت پسندی تفکر کے دریا میں غوطہ دیتی
ہے وہی پیاری پیاری سیدھی سادی باتیں ہیں جو برج کی کماریاں اور مہابن
کی گوپیاں بال گوپال سے کیا کرتی تھیں۔ شوخی کی ادا ہے تو ثقہ اور سنجیدہ
معرفت کو سنکار کا جامہ پہنایا گیا ہے تو نہایت موزوں گویا ملیریا کے مریض کے
لئے شکر کی غلافی کونین کی گولی بنائی ہے۔ ہم جانتے ہیں جو سحر حلال مرلی منوہر
کی بنسری کی صدا میں تھا۔ لیکن ہمکو یہ خبر نہ تھی حضرت قیصر ہندی میں بھی جادو بیانی
کا ایسا ہی معجزہ دکھا سکتے ہیں جیسا اردو میں۔

دل میں بہت کچھ ہے مگر وقت تنگ ہے اور پھر طول طولانی کا خوف۔
اس لئے یہیں ختم کرتا ہوں۔

دعا ہے کہ حضرت قیصر اپنی باکمالی کے اثر سے اسی طرح مدتوں اہل دل
کے دلوں کو تازہ اور شگفتہ کرتے رہیں اور اس کے صلے میں ان کے دل کو

بھی ہمیشہ بشاشت اور شادمانی حاصل رہے۔

کرنال — برجموہن دتاتریہ کیفی

ار مارچ سنہ ۱۹ء — دہلوی

# تقریظ

از

## شاعر نازک خیال فقید المثال عالیجناب پنڈت امر ناتھ صاحب ساحر دہلوی

شکر ہے پروردگار عالم کا جس کی ذات پاک سے صفات کا قیام ہے اور جس کی تعریف میں قلم قاصر اور زبان لا کلام ہے۔ من بعد پیغمبران نیک نفس کو جو سخنور ہوا اور ان [illegible] نہاد بزرگوں کو تسلیم ہے جن کے وجود بابرکت سے گلشن سخن آراستہ ہوا [illegible] ہے اور رنگا رنگ کے گل و غنچے اس چمن زار میں شگفتہ ہو کر اپنے رنگ و بو سے قلوب کی تسخیر کا باعث ہوئے اور ہیں اور ہوتے رہیں گے [illegible] سخن میں ہزار ہا قسم کے گل بوٹے ہیں جو اپنے اپنے رنگ و بو میں جدا جدا ممتیز ہوتے ہیں۔ ماہران فن اور نقادان سخن ہر ایک گل و غنچہ کو نظر میں رکھتے ہیں اور دیکھتے ہیں کہ کس پایہ کی فضیلت کا وہ مستحق ہے۔ صرف لطف نگاہ کا

موجب ہے۔ یاقوت روح کا مخزن۔ اگر محض لطف نگاہ ہی کو خوشنمائی کے طرز ملحوظ کیا گیا ہے۔

اگر قوت روح ہے تو عرق و عطر کس درجہ قدر کے لایق ہیں۔ ابتدا سے تا حال یہی صورت چلی آتی ہے۔ اور جب تک کہ سرزمین سخن سیراب اور شاداب رہے گی یہی صورت قایم رہے گی۔

اب اُس نہال تازہ کو ملاحظہ فرمائیے جو ہمارے مکرم منشی گوری شنکر صاحب قصیر دہلوی نے ذاتی آبیاری سے اس گلزمین میں لگایا ہے۔ اُسکی آب و تاب و حسن و خوبی کی داد دیجئے اور اسکے جو گل و غنچہ کہ شگفتہ ہو رہے ہیں اُنکی رنگارنگی سے نظر کو طراوت اور مشام جان کو تازگی پہنچائیے۔ مرزا صائب نے کیا خوب فرمایا ہے۔ ؎

صاحب دو چیز می شکند قدر شعر را
تحسین ناشناس و سکوت سخن شناس

ساحر [illegible]

## از نتیجۂ فکر نازک خیال جناب منشی چندی پرشاد [illegible]

در مخزن جگر ہر چند جمع بود — دلال گشتہ دیدہ بدامان فروختم

زبانوں کا علم جاننے والوں نے مضبوط دلیلوں سے بڑے زور کیساتھ

اس دعوے کو پایۂ ثبوت تک پہنچا دیا ہے کہ زبان پاک سنسکرت خوبیوں کے لحاظ سے
تمام گزشتہ اور موجودہ زبانوں کی ماں ہے ۔ جو لیٹن اور گریک سے زیادہ فصیح اور بلیغ
دونوں سے زیادہ وسیع الشان ہے ۔ راستی پسند طبیعتیں موجودہ یورپین
ہند یا ایشیائی سچائی کے سامنے سر تسلیم خم کر دیتی ہیں ۔ اور جن طبائع میں تعصب
یا ضد کا مادہ پیدا کر دیا ہے اگر وہ قیامت تک بھی نہ مانیں تو ہمارا کیا نقصان
ہے ۔ اور کھلی آنکھوں بدیہی ثبوت دیکھ کر بھی انکار کر دیں تو ان کا کوئی
علاج نہیں ۔

اسی پاک زبان سنسکرت کی لاڈلی اور چہیتی بیٹی بھاشا ہے ۔ جو اپنی وسعت
فصاحت ۔ نزاکت اور شیرینی میں تمام زبانوں سے ایک مبصر کی نگاہ میں
اول درجہ رکھتی ہے ۔

اگر غور سے دیکھا جائے تو ایک محقق اس نتیجہ پر آسانی سے پہنچ سکتا ہے ۔
نظم کے لئے اول درجہ میں سنسکرت اور دوم درجے میں بھاشا سب زبانوں سے
فوق لے گئی ہیں ۔ ان دو درجوں کے بعد تیسری کسی زبان کا درجہ قائم ہو سکتا
ہے ۔ لوگ [illegible] میں زبان فارسی کا نام لیں گے ۔ لیکن میں بزور کہونگا
سنسکرت کی ایک بگڑی ہوئی صورت کا نقشہ ہے ۔ اس کے
سوا علحدہ کوئی زبان نہیں ۔

بھاشا کی شاعری میں یہ عجیب تکلف ہے کہ تھوڑے لفظوں میں بہت

سا مطلب بیان کیا جاتا ہے۔ مثال کے طور پر دو ایک بھاشا زبان کے دوہے ہی لکھ دینے کافی ہیں جنکو شوق ہو وہ لالہ بہاری لال صاحب کی ست سئی اور دیگر ایسی ہی کتابیں ملاحظہ فرما سکتے ہیں۔

اسمین ہیں ہلاہل مد بھرے سویت سشیام رتنار
جییت مرت جھک جھک پرت جوں چتوت اکبار

آنکھ کی تعریف اس سے زیادہ پر اثر فصیح اور بلیغ کسی دوسری زبان کا کیسا ہی مستند شاعر کیوں نہو ایک شعر میں اس خوبی اور صفائی کے ساتھ ادا نہیں کر سکتا ہے

نتھ مکتا دو ترم بھیو اپ آدہر کی پائیں
نین سین گنجا بھیو ہنس مکتا ہو جسا ہیں

نتھ کا موتی ہونٹوں کے سایہ سے لال بن گیا اسپر تعجب کی نگاہ سے جو دیکھا تو آنکھ کی پتلی کے عکس سے کالا ہو گیا اس رنگ بدلنے پر جو ہنسی آئی تو دانتوں کی سفیدی کے عکس سے پھر موتی بن گیا۔ اس دوہے میں موتی کے ساتھ ہونٹوں آنکھوں اور دانتوں کی تعریف بھی کر دی گئی ہے کیا نازک خیالی اور فصاحت و بلاغت ہے۔

گو زمانہ کی نیرنگی نے طبیعتوں میں بفکری خیالات میں سکون قائم ہونے نہ رکھا۔ ادھر وقت کی نا قدر دانیوں نے وہ امنگ اور ترنگ سب خاک میں ملا دی

جوہر آدمی بن یہاں نظر آتی تھی۔ تاہم شوخ مزاج چلبلی طبیعتیں کچھ نہ کچھ بنا کام
کرتی رہتی ہیں۔

اس گئے گذشتہ زمانہ میں بعض مشہور استادوں کے طفیل زبان بھاشا
کے چراغ کہیں کہیں اب بھی اپنی مہماں نواز شعاعوں سے بہتیرے دلوں کو متوجہ
کر رہے ہیں۔ مثلاً اردو زبان کے مستند اور بلند پایہ شاعروں میں حضرت فصیح الملک استاد
داغ دہلوی و جناب منشی امیر احمد صاحب امیر مینائی کے شاگرد ہندوستان بھر
کے بڑے بڑے شہروں میں اپنے اپنے کلام کے بے نظیر کمالات دکھا رہے
ہیں۔ لیکن بھاشا شاعری کا ستارا کچھ ایسا ماند پڑا ہوا ہے کہ بہت کم اسکی
روشنی دکھائی دیتی ہے۔ گو فن موسیقی کے عنصر لطیف میں اب بھی اسکی قدر ویسی
ہی موجود ہے جیسا کہ پہلے تاریخوں سے معلوم ہوتا ہے لیکن اس فن کے
مرد میدان بہت ہی کم نظر آتے ہیں۔

صد آفریں ہے ہمارے محترم دوست منشی گوری شنکر صاحب قیصر بلہوری
کو کہ آپ نے باوجود مختلف افکار دنیوی۔ فکر معیشت اور ناتندرستی کی حالت میں
کثیر التعداد ٹھمریاں۔ دادرے۔ اور بعض خاص برج بھاشا میں جو اور بھاشاؤں
میں پہاڑی ورچھوکتی ہے تصنیف فرما کر کتابی صورت میں ترتیب دیئے ہیں
منشی قیصر صاحب کی زبان نہایت پاکیزہ اور شستہ ہے جسپر بے ساختگی کی
طرز ادا اور بھی سونے پہ سہاگہ ہوگئی۔ پریم کے پاک رنگ میں ڈوبے ہوئے

کرشن جی مہاراج بندرابن اور گوکل کے کنجوں میں گوالنوں سے دودھ اور مکھن بطور ٹیکس وصول کر رہے ہیں۔ کہیں ہولی کے تہوار پر رنگ کی پچکاری لئے ہوئے بانکی ادا سے گوالنوں کا رستہ روک رہے ہیں۔ کہیں اُن کی رسیلی مرلی۔ بانسری دلوں کو موہ رہی ہے ہیں گوالنیں اُن کی رسیلی لاگ میں بیتاب اور جوشِ جوانی کی اُمنگ میں اپنا پاک ولی پریم ظاہر کر رہی ہیں۔

غرضکہ کتاب کیا ہے ایک عطر مجموعہ ہے جس میں طرح طرح کی دلآویز خوشبوئیں مشامِ دل و دماغ کو معطر کر رہی ہیں۔ یا ایک گلدستہ ہے جس میں رنگ برنگ کے پھول اپنی لطافت اور نزاکت کی وہ بہار جو سدا بہار پر بھی طعنہ زن ہے۔ دکھا رہے ہیں۔

منشی صاحب کی طبیعت ماشاءاللہ چشم بد دور ایک دریائے بے پایاں ہے یا ایک بحرِ ذخار ناپیدا کنار ہے جس میں غور اور فکر کے ساتھ غوطہ زنی کرنے والوں کو طرح طرح کے بیش قیمت جواہرات ملتے ہیں۔ دعا ہے کہ یہ کتاب مقبول عام ہو۔

شیدا۔ دہلوی

•✦•

# تقریظ

## از نتیجۂ فکر

## جناب خواجہ فہمید حسین صاحب نازک رقم اکبر آبادی

گو فن شاعری ہمیشہ سے ہندوستان میں برابر جاری ہے مگر اسکو
ان سلاطین خاصکر بادشاہان مغلیہ نے کمال عروج پر اپنی فراخ حوصلگی
پہنچا دیا تھا۔ اُردو۔ فارسی۔ شعرا تو کثرت سے اس زمین مینو آئین میں گل
ں کرتے رہے ہے اور کرتے رہتے ہیں۔ مگر برج بھاشا کے معدودے
عر ہی باکمال گزرے ہیں جنکی نظمیں اس وقت تک عجیب لطف اور
پیدا کر رہی ہیں۔ اور جن اصحاب کو ان سے مذاق روحانی ہے وہ بڑا انتہا
لطف اٹھاتے رہتے ہیں۔ اور جن کو ان سے مذاق نہیں ہے وہ بھی ایکدفعہ
تو اسکی شیریں کلامی اور دلکشی کی داد دیئے بغیر رہ نہیں سکتے۔

فی زمانہ ہمکو یہ خیال تھا کہ اب اس طرز خاص اور زبان بھاشا میں کوئی

تصنیف کرنے والا نظر نہیں آتا۔ مگر شکر ہے کہ یہ ہمارا خیال غلط نکلا۔ آج
ایک کتاب نغمۂ قصیر جس کے مصنف منشی گوری شنکر صاحب قصیر دہلوی
ہیں۔ دلی پرنٹنگ ورکس کی معرفت ملی۔ اسکو شروع سے آخر تک لفظ بلفظ
دیکھا۔ واقعی قصیر صاحب نے اس زبان میں جو کمال حاصل کیا ہے وہ انہی
کا حصہ ہے۔ جو قابلِ تحسین ہے۔ اس کتاب میں۔ دادرے۔ ٹھمریاں بھجن
ہولیاں وغیرہ وغیرہ بھاشا زبان میں تحریر فرمائی ہیں۔ جو اس قدر دلکش ہیں
کہ انسان کو دو چار مرتبہ بغیر ورق گردانی کرائے نہیں چھوڑتی ہیں۔

گو یہ بات مسلمہ ہے کہ بھاشا نہایت پیاری زبان ہے اور جو خوبی اس
زبان میں ہے وہ اردو زبان میں بمشکل مل سکتی ہے۔ اس خاص زبان میں
فی زمانہ شاعری کرنا اور ایسا عمدہ مجموعہ بنانا معمولی کام نہیں ہے۔ نمایاں یا

حضرت قصیر نے جو جو استعارات اور خوبیاں اس مجموعہ میں دکھائی ہیں سننے
قبول
خاص انہی کا حصہ ہیں۔

اس مجموعہ کو دیکھکر تلسی داس۔ کبیر۔ دین درویش۔ وغیرہ کے بھی کلام
کا لطف آجاتا ہے۔

غرضکہ یہ مجموعہ ارباب نشاط کی جان ہے۔ اور وہ اس مجموعہ سے اپنے فن
میں ایک خاص شان پیدا کر سکتے ہیں۔

ہم منشی صاحب موصوف کی محنت و جانفشانی کی صدق دل سے داد

دیتے ہیں۔ اور دعا کرتے ہیں کہ خدا اسکو مقبول عالم کرے۔ اس کے ساتھ ہی یہ ذکر نہ کرنا اور روا نہ دینا واقعی بڑا ظلم ہوگا۔ کہ دلی پرنٹنگ ورکس نے اسکو اپنی عالی حوصلگی سے نہایت عمدہ چھپوا کر اور زرکثیر لگا کر زیور طبع سے مزین کیا ہے۔ یہ مالکان مطبع کی دریا دلی کو ظاہر کرتا ہے۔ لہذا ہم کو مالکان مطبع کی شکرگزاری ضرور کرنی چاہیے کہ ان کی بدولت آج اس مجموعہ بے نظیر کو زیور طبع سے آراستہ ہو کر شائقان کی نظروں میں سمانے کی عزت حاصل ہوئی ہے

آثم نازک رقم اکبرآبادی

مورخہ ۱۲ مئی ۱۹۱۷ء

## قطعہ تاریخ

### از نتیجہ خیال شاعر بے مثال منشی پیارے لال صاحب رونق دہلوی

ہے عجب کتاب کیونکر نہ ہو جائیں مقبول و دلپذیر
حسن سے ہے بھر دیا کوٹ کوٹ کر مجموعہ ترانہ ہے دلچسپ و بے نظیر

رونق نے لکھا مصرعہ تاریخ انتخاب
دلکش ہے لاجواب ہے یہ نغمۂ قصیر

۱۹ ۱۷

## تاریخ طبع نغمهٔ قصیر از عالیجناب کنور ربدی کشن فروغ وکیل ساکن بلند شهر

چو شد طبع این نغمهٔ دل پذیر — که در دهر او را نباشد نظیر

دلِ دهر در شادمانی گرفت — رهِ عیش جستند برنا و پیر

مغنی به چنگ و رباب است مست — به بلبل شده خامه ام هم صفیر

ترنم سرایان عشوه گران — نمودند اهل جهان را اسیر

تو گوئی در باب عیش و نشاط — کشادند بر هر غریب و امیر

گلستان معنی و باب سخن — سخن مختصر لیک معنی کثیر

بنازش فدا زهرهٔ و مشتری — به نظمش عطارد بدل خورده تیر

همانا یکی بزم آراسته — که مشتاق او بند شاه و وزیر

و یا هست گلزار ارباب عیش — برد فضل حق آمد ابر مطیر

ز طبع خردمند یزدان پرست — دبیر زمان گو ذی شنکر قصیر

چه خوش نسخه لاجواب آمد است — فروزان گهر همچو بدر منیر

من ابا بکه دارد سر التفات — عیانست [illegible]

مراد او تصدیع تحریر سال — پذیرفتم احکام او [illegible]

منم بنده لطف و احسان او — صد احسان او بر صغیر و کبیر

به تعمیل حکمش چو پرداختم — برآوردم این ارمغان حقیر